www.ircpk.com www.ahlulhadeeth.net



''میں کہتا ہوں آنحضرت ﷺ نے جو یہ فرمایا ہے کہ میری قبر کو عید گاہ نہ بنانا، اس میں تحریف کا دروازہ بند کرنے کی طرف اشارہ ہے، جیسا کہ یہود و نصاریٰ نے قبور انبیاء کو عید، اور موسم حج کی طرح بنا دیا تھا۔''

تفہیمات الٰہیہ (۶۴/۲) پر لکھتے ہیں:

"ومن اعظم البدع ما اختر عوافی امر القبور، واتخذوها عيدا."

''بڑی بدعات میں سے یہ بھی ہے جو انہوں نے قبور اولیاء کے متعلق اختراع کر رکھا ہے، اور انہیں میلہ گاہ بنالیا ہے۔''

شاہ عبدالعزیز ایک فتویٰ میں فرماتے ہیں:

"جمع شدن برقبور که مرد ماں يك روز معين نموده و لباسهائے فاخره و نفيس پوشيده مثل روز عيد شادماں شده برقبرها جمع مے شوند رقص و مزامير وديگر بدعات ممنوعه مثل سجود برائے قبور و طواف كردن قبور مے نمايند حرام و ممنوع است بلكه بعضے سجد كفر مے رسند و هميں است محمل ايں دو حديث "لا تجعلوا قبرى عيدا، واللهم لا تجعل قبرى وثنا يعبد الخ." (ملخصا فتاوى عزيزيه ۱/ ٤٠)

''یعنی قبروں پر سالانہ اکٹھ کرنا اور اس پر عید کی طرح لباس فاخرہ پہن کر جانا، اس میں ناچ ڈھول ڈھمکے، ان پر سجدے میں طواف سب حرام ہیں، بلکہ ان کے ارتکاب میں کفر تک کا خدشہ ہے۔''

اسی طرح قاضی ثناء اللہ پانی پتی مشہور حنفی وصوفی عالم فرماتے ہیں:

"لا يجوز ما يفعله الجهال لقبور الاولياء والشهداء من السجود والطواف حولها واتخاذا السرج والمساجد عليها ومن الاجتماع بعد الحول كالاعياد ويسمونه عرسا." (تفسير مظهرى: ٦٥/٢)

Free downloading facility of Videos,Audios & Books for DAWAH purpose only, From Islamic Research Centre Rawalpindi

www.ircpk.com www.ahlulhadeeth.net



''اور یہ جو جاہل (پیرو اور مفاد پرست گدی نشین) قبروں پر چراغاں کرتے ہیں، اور سجدہ طواف بجالاتے ہیں، اور وہاں مسجدیں بنواتے ہیں، اور سال بہ سال ان کی قبروں پر عرس کرواتے ہیں، یہ قطعاً ناجائز ہے۔''

مولانا شاہ محمد اسحاق لکھتے ہیں:

''مقرر کردن روز عرس جائز نیست۔'' (اربعین مسائل، ص: ۲۸)

''یعنی عرس کرنے جائز نہیں۔''

یا رب عطا کر ان کو بصارت بھی بصیرت بھی
کہ مسلمان جاکے لٹتے ہیں سواد خانقاہی میں

پس شریعت اسلامیہ کی رو سے عرس کرنا نہ فرض ہے نہ واجب، نہ سنت ہے نہ مستحب، بلکہ قرآن مجید سے اشارۃً اور حدیث نبوی ﷺ سے صراحتاً ممانعت ثابت ہے۔ کیونکہ اس میں ایک تو مشرکین کے ساتھ مشابہت ہے، دوسرا یہ رسم شرک کا زبردست ذریعہ ہے۔ نیز اس میں بے شمار سیاسی، معاشرتی اور اقتصادی نقصانات بھی ہیں، جن کی تفصیل کے لیے یہاں گنجائش نہیں ہے۔ تعجب یہ ہے کہ ان فعال شنیعہ کا ارتکاب کرنے والے تمام حضرات صوفیہ کا نام لیتے، اور حنفی مکتب کی تقلید کا دم بھرتے ہیں۔ حالانکہ صوفیاء کی ہمیشہ یہ کوشش رہی کہ تصوف کا چشمہ ان بدعات سے آلودہ نہ ہو، اور اصحاب علم وتحقیق حنفیہ کرام واشگاف طور پر مشرکانہ رسوم وعادات کی تردید کرتے رہے ہیں، جس طرح ہم نے ان کے اقوال ذکر کئے ہیں، ان سے صاف ظاہر ہے۔ چنانچہ خواجہ نقشبندی رحمہ اللہ نے کیا خوب کہا ہے:

تاکے بہ زیارت مقابر
عمرے گذارنی اے افسردہ
یک گربہ زندہ پیش عارف
بہتر از ہزار شیر مردہ

Free downloading facility of Videos,Audios & Books for DAWAH purpose only, From Islamic Research Centre Rawalpindi

www.ircpk.com www.ahlulhadeeth.net



''اے پریشان حال تو کب تک قبروں پر حاضری دے کر عمر ضائع کرتا رہے گا، عارفوں کے نزدیک مرے ہوئے ہزار شیر سے ایک زندہ بلی بہتر ہے۔''

(بحوالہ تذکرہ غوثیہ)

حتیٰ کہ شاہ ولی اللہ محدث دہلوی نے تو یہاں تک کہہ دیا۔

"وهذا مرض......بعض الغلاة من منافقى امة محمدى ﷺ يومنا هذا. " (حجة الله البالغه (١/٦١)

''اور یہ وہ بیماری ہے جس میں امت محمدیہ کے بعض غالی قسم کے منافق مبتلا ہیں۔'' (وفى هذا كفاية لمن له دراية)

## آخری گزارش

معزز قارئین! قرآن کی تعلیمات کا لب لباب توحید حق ہے، اور یہ ایک ایسا مسئلہ ہے جس کے خم خانہ لم یزل سے وہ انقلاب برآمد ہوا جس نے ارباب من دون اللہ کے تمام بت پاش پاش کردیئے، جس نے بندوں پر بندوں کی خدائی ختم کر کے وحدت الٰہیہ، وحدت قوم اور وحدت نصب العین کا وہ دل پذیر عقیدہ دیا جس نے اسود واحمر کے امتیاز ختم کردیئے۔

معزز قارئین! افسوس آج کلمہ توحید پڑھنے والے توحید کے دشمن ہورہے ہیں، اور شرک وکفر کے انہی تاریک غاروں میں گھس کر، جن میں گر کر اگلی قومیں تباہ و برباد ہوگئی تھیں، انہی بزرگوں کے بارے ایسے عقیدے رکھتے اوران کی قبروں پر ایسے کام کرتے ہیں جو بت پرست اپنے بتوں کے مزاروں میں کرتے تھے۔ سخت حیرت اور بے حد تعجب کا مقام ہے کہ شرک کو اسلام اور کفر کو ایمان سمجھ لیا گیا تھا۔ طاقوں، تعزیوں، مقبروں، چبوتروں اور تھان ونشان پر سر جھکنے لگے، لیکن مساجد خالی اور بے رونق ہوگئیں۔

ذرا سوچئے! یہ تغیر کیونکر رونما ہوا، یہ سب کچھ کیسے ہوگیا؟

جبکہ اسلام کی بنیادی تعلیم ہی یہ ہے کہ مسلمان شرک سے بچے اور توحید پر قائم رہے۔

Free downloading facility of Videos,Audios & Books for DAWAH purpose only, From Islamic Research Centre Rawalpindi

www.ircpk.com www.ahlulhadeeth.net



اگر آدمی توحید پر مضبوط رہا، اس کے اعمال حسنہ اللہ رب العزت کے ہاں مقبول ہوں گے ورنہ سب مردود وا کارت گئے۔

اللہ تعالیٰ سے دعا ہے کہ وہ مشرکین کو توحید جیسی نعمت عظمیٰ سے مالا مال فرما کر اعلان وحدت الٰہی کا علمبردار بنائے۔ آمین! [1]

[1] بشکریہ موقر مجلّہ ''اہل حدیث'' جلد:۳۱، شمارہ: ۲۵۔ ۱ تا ۷ جولائی ۲۰۰۲ء، یکم ربیع الثانی ۱۴۲۱ھ.

Free downloading facility of Videos,Audios & Books for DAWAH purpose only, From Islamic Research Centre Rawalpindi